قانون بنائے - لیکن ایسے قانون کا بنانا ممکن ہو جو ایک حد تک مال کی حفاظت کر سکین اور ہم نہین سمجھتے کہ اُن اصولون مین کا کوئی اصول جو فلسفۂ قدیم نے مہیا کیے ہین حرص کو کیونکر مٹا سکتا ہی - ہم تحقیق کے ساتھ جانتے ہین کہ وہ اگلے فلسفی خود دوسرے لوگون سے کسی بات مین افضل نہ تھے - اسکا ثبوت نیز دوستون کی شہادت سے پہونچتا ہی اور نیز دشمنون کی شہادت سے - خود ایپکٹیٹس اور سنیکا کے اقرارون سے خود لوشین کی ناک بھون چڑہانے سے اور خود جوونیل کی سخت بدزبانیون سے یہ صاف ظاہر ہی کہ یہ نیکی و صلاح سکھانے والے اپنے پڑوسیون کے سارے عیوب خود اپنی ذات مین بھی رکھتے تھے - جن پر زدہ دریا کا عیب المضاحف تھا - بعض لوگ غالباً بیکن کے فلسفہ کا مقصد ایک ذلیل مقصد تصور کرین گے مگر وہ اس سے نہین انکار کر سکتے کہ وہ مقصد بھلا ہو یا بُرا حاصل ہو گیا - وہ انکار نہین کر سکتے کہ وہ شی جسے بیکن "پھل" کہتا تھا اُس مین ہر سال کچھ نہ کچھ ضرور اضافہ ہوتا ہی - وہ اس سے نہین انحراف کر سکتے کہ بنی آدم نے بیکن کی بتائی ہوئی راہ پر چلنے سے بہت کچھ ترقی کی اور برابر ترقی کرتے چلے جاتے ہین - اب ہم پوچھتے ہین کہ آیا قدیم فلسفیون کے عہد مین اور اُن کی کوششون سے بھی کوئی ایسی ترقی کی حرکت نمایان ہوئی تھی؟ آیا آٹھ سو برس تک فصاحت و بلاغت چھانٹنے کے بعد بھی اُنھون نے دنیا کی حالت کچھ اُس حالت سے بہتر کر دی تھی جبکہ اُنھون نے اپنا کام شروع کیا تھا؟ ہمارا عقیدہ ہی کہ خود اُن فلسفیون مین ترقی درکنار اولٹے روز افزون تنزل ہوتا رہا - ایک وہم باطل و ضعیف الاعتقادی جسے دیمقراطیس یا انکزاغورس نے نفرت کے ساتھ نامنظور کر کے نکالدیا ہوتا وہی مدرسہ افلاطون و سٹوئک مین اُسکے بڑہاپے کے وقت داخل ہو کر اُسکی اخیر ذلت کا باعث ہوئی - بولنے اور باتین بنانے کی ناکام

گوشہ نشین جو ایک ننھے سے بچہ مین بھلی اور دلچسپ معلوم ہوتی ہین اگر کوئی سن رسیدہ اور مفلوج اُن مین اپنی مشق دکھائے تو اُس پر وہ بڑی معلوم ہوتی ہین - اور اسی طرح وہ دیوپانن کے نغوا ورمہمل قصہ جو ابتدائی یونانی نظم مین بہت ہی دلکش معلوم ہوتے ہین وہ جب فلسفہ یونان کی کبرسنی کے عہد مین سنے جاتے ہین تو سُنکے دلون مین ایک جوش پیدا ہوتا ہی جس مین نفرت اور افسوس دونون طرح کے جذبات ہوتے ہین - ہم بخوبی جانتے ہین کہ بندوقین - چاکو - چھریان - دوربینین - گھڑیان - بمقابلہ ہمارے آبا کے عہد کے ہمارے زمانہ مین اچھی ہین اور نیز ہمارے آبا کے زمانہ مین بمقابلہ ہمارے اجداد کے عہد کی بہتر تھین - اس بنا پر ہمکو خیال کرنے کا موقع ہی کہ ایک فلسفہ جسکا فخر تھا کہ میرا مقصد ترقی اور صفائی قلب (روح) ہی اور جس نے اسی منشا سے جسم کو راحت پہونچانے کا ذلیل کام ترک کر دیا تھا اور جو سیکڑون برس تک بہت اعزاز کے ساتھ پھلتا پھولتا رہا اُسنے اخلاق مین بہت کچھ ترقی و اصلاح کی ہوگی - اب ہم پوچھتے ہین کیا واقعی ایسا ہوا تھا؟ ان مدارس فلسفہ پر چار صدی قبل بعثت حضرت مسیح کے اور چار صدی بعد بعثت کے غور کرو - ان لوگونکا جنھین ان مدارس نے ان دونون زمانون مین تربیت دی باہم مقابلہ کرو - افلاطون کا لبانیس سے مقابلہ کرو - پرکلیز کا جولین سے مقابلہ کرو - یہ فلسفہ اس امر کا معترف ہی نتھا بلکہ اسپر ناز کرتا تھا کہ سوا ایک امر کے اور ہر غایت کے واسطے وہ بالکل بیفائدہ ہی - اب ہم دریافت کرتے ہین کہ وہ ایک غایت بھی حاصل ہوئی ؟ مگر اس مین بھی شک ہی -

ہم نے بیکن کے فلسفہ کی غایت پر بہت عرصہ تک بحث کی اسلیے کہ اسی بنا پر اسی فلسفہ کے تمام اصول متبنی مین - اور کل باتین اسی سے نکلی ہین - واقعی کوئی شخص جس نے اپنی غایت بیکن ہی کی ایسی ٹھرائی ہوتی وہ سوا ان اسباب کے دوسرے اسباب

مشکل سے پیدا کر سکتا۔

ہم سمجھتے ہین کہ عوام الناس کی راے بیکن کی نسبت یہ ہی کہ اُس شخص نے منطق پہونچنے کا ایک نیا راستہ ایجاد کیا جسے تصفح یا استقرا کہتے ہین۔ اور یہ کہ استدلالی قضیون مین جو اُسکے زمانہ سے قبل مروج تھے اُسنے بعض مغالطہ گرفت کیے۔ یہ خیال قریب قریب ویسی ہی عمدہ بنیاد پر قائم ہی جس طرح کہ ازمنہ متوسطہ کے لوگون کی یہ راے تھی کہ ورجل ایک بڑا ساحر تھا۔ بہت سے لوگ جو ایسی فضول لغویات بکنے کے واسطے کہین زیادہ واقفکار ہین اس بارہ مین کہ بیکن نے واقعی اس معاملہ مین کیا کیا ایسی رائین رکھتے ہین جو ہمارے خیال مین غلط ہین

طریقہ تصفح یا استقرا پر بنی آدم ابتداے آفرینش دنیا سے عمل کرتے رہے۔ جاہل سے جاہل گنوار۔ بیخبر اسکول کے لڑکے یہان تک کہ دودھ پیتا بچہ بھی اُسکو برابر کام مین لاتا ہی۔ یہ طریقہ دہقان کو بتاتا ہی کہ اگر وہ جو بوئے گا تو اُسے گیہون نہین حاصل ہون گے۔ یہ طریقہ اسکول کے لڑکون کو سکھاتا ہی کہ بدلی والے دن ٹراؤٹ مچھلی پکڑنے کے واسطے زیادہ مناسب ہین۔ ہمارا خیال ہی کہ شیر خوار بچہ بھی اصول تصفح سے اپنی مان یا انا سے دودھ کی توقع رکھتا ہی اور باپ سے کچھ نہین۔

کچھ یہی غلط نہین ہی کہ بیکن نے اصول تصفح کو ایجاد کیا بلکہ یہ بھی نہین صحیح ہی کہ بیکن پہلا شخص تھا جسنے صحیح طور سے اس طریقہ کی تشریح کی اور اُسکے فوائد بیان کیے۔ ارسطا طالیس نے بہت قبل اس خیال بیکی لغویت ظاہر کر دی تھی کہ قضایاے استدلالی سے کبھی کوئی نیا اصول نکل سکتا ہی اور دکھا دیا تھا کہ ایسی ایجادین یقینا استقرا سے اور صرف استقرا سے کی جانا چاہیے اور طریقہ استقرا کی تاریخ بہت شرح و بسط کے ساتھ بتائی تھی۔

علاوہ اسکے بہت زیادہ عملی فائدہ استقرا کا اس تشریح کی طرف ہم منسوب نہین

کر سکتے جو بیکن نے نوم آرگینم کے دوسرے باب مین کی ہی۔ وہ حقیقت مین ایک بلیغ وصحیح تشریح ہی مگر وہ اس شی کی تشریح ہی جو ہم سب صبح سے شام تک کیا کرتے ہین اور جسکے کرنے کا سلسلہ خواب تک مین باقی رہتا ہی۔ ایک سیدھا سادہ آدمی اپنے پیٹ مین خلش پاتا ہی اسنے لارڈ بیکن کا نام کبھی نہین سُنا مگر وہ ٹھیک اسی قاعدہ پر چلتا ہی جو نوم آرگینم کے دوسرے باب مین لکھا ہوا ہی اور اپنے دل کو تشفی دے لیتا ہی کہ یہ فساد قیمہ بھرے ہوے سموسہ کا ہی "مین نے سموسہ دوشنبہ اور بدھ کو کھائے تھے اور رات بھر بدہضمی سے مجھے نیند نہین پڑی۔ مین نے منگل اور جمعہ کو کوئی سموسہ نہین کھایا اور مین اچھا رہا۔ مین نے بہت تھوڑا سا سموسہ اتوار کو کھایا تھا اور شام کو کچھ یون ہی سی طبیعت خراب ہو گئی تھی۔ مگر کرسمس ڈے کو مین قریب قریب سموسہ ہی کھا کے رہا اور اتنا بیمار رہا کہ بچنے کی امید نہ تھی۔ یہ اثر برانڈی کا نہین ہو سکتا جو مین نے اُن کے ساتھ پی تھی"، ہمارا مریض اسیطرح استدلال کرتا چلا جاتا ہی اور آخر مین رائے قائم کرتا ہی کہ قیمہ بھرے ہوے سموسہ مجھے نقصان کرتے ہین۔

ہم پھر کہتے ہین کہ نوم آرگینم کے دوسرے باب مین جو خیال ظاہر کیا گیا ہی نہ اُسکی حکمت مین ہمکو شک ہی نہ صحت مین لیکن ہم خیال کرتے ہین کہ بیکن نے اسکے مفید ثابت کرنے مین بہت مبالغہ کیا ہی۔ ہمارا خیال ہی کہ استقرا کا عمل اور بہت سے عملون کی طرح صرف اتنا جاننے سے کہ کیونکر اُسکو کرتے ہین زیادہ اچھی طرح نہین کیا جا سکتا ہی۔

جو کچھ ارسطاطالیس نے قدیم اصول استدلال کے متعلق کیا ہی بیکن نے نوم آرگینم کے دوسرے باب مین عمل استقرا کے واسطے کیا ہی یعنے اُسنے اُسکی تشریح بہت اچھی طرح کی ہی۔ اُسکے قواعد نہایت مناسب ہین مگر ہمکو اُنکی ضرورت نہین ہی کیونکہ وہ ہمارے

روزمرہ کے مشاغل سے مستخرج ہین۔

لیکن اگرچہ ہر شخص وہ عمل جو نوم آرگینم کے دوسرے باب مین بتلایا گیا ہو کرتا ہو مگر بعض اُسکو اچھی طرح کرتے ہین بعض بُری طرح کرتے ہین۔ بعض اُسکے ذریعہ صدق تک پہونچتے ہین اور بعض غلطی مین پڑ جاتے ہین۔ فرینکلن نے اُسکے ذریعہ سے بجلی کی ماہیت دریافت کرلی۔ ہزارون ایسے لوگ جنکا دماغ فرینکلن کا تا نہ تھا اسی کے ذریعہ سے حیوانون کی قوت مقناطیسی یقین کرنے لگے لیکن یہ اسوجہ سے نہ تھا کہ فرینکلن نے بیکن کے بتائے ہوئے طریقہ پر عمل کیا اور مسمر کے احمق معتقدین نے کوئی دوسرا طریقہ استعمال کیا تھا۔

ہمکو معلوم ہوتا ہو کہ فرق صحیح اور غیر صحیح استقراءین یہ نہین ہو کہ صاحب استقراے صحیح اس طریقہ پر عمل کرتا ہو جسکی تشریح نوم آرگینم کے دوسرے باب مین کی گئی ہو اور غلط استقراء والا کسی دوسرے طریقہ پر عمل کرتا ہو۔ وہ دونون ایک ہی عمل کرتے ہین۔ مگر ایک بیوقوفی اور لاپروائی کے ساتھ کرتا ہو دوسرا اسکو صبر۔ توجہ اور ہوش کے ساتھ کرتا ہو۔ تعلیم انسان کو بہت کم صابر اور متوجہ کرسکتی ہو اور اس سے بھی کم شعور والا اور ہوشیار بنا سکتی ہو۔ لوگون سے یہ کہدینا آسان ہو کہ تعصب سے ہوشیار رہو۔ ذری سی شہادت پر کسی بات کا یقین نہ مان لو۔ لیکن یہ قواعد بہت زیادہ عام ہین اُنسے کوئی عملی فائدہ نہین ہوسکتا۔ سوال ہو تعصب کیا چیز ہی؟ کتنی دیرتک وہ بے اعتقادی جس سے ہم نئے خیالات پر غور کیے جاتے ہوے دیکھتے ہین ایک عقلمندی کی اور فائدہ مند بے اعتقادی رہسکتی ہو؟ کس وقت وہ ایک ضرورت سے زیادہ شکی اور دلیل طلب طبیعت کی غیر مناسب ہٹ ہو جاتی ہو؟ خفیف یا کمزور شہادت کسے کہتے

ہین ؟ کتنے واقعات کا مجموعہ غیر کافی ثبوت ہے ؟ دس شہادتین کافی سمجھی جائین یا پچاس یا سو ؟ سب سے پہلے جس شخص نے سمندر کے کنارے آکے سکونت اختیار کی ہوگی وہ کتنے زمانے کے بعد سمجھ سکا ہوگا کہ مدوجزر کو چاند کے عروج و زوال سے تعلق ہی ؟ جنر کو کتنے تجربون کے بعد یقین آیا ہوگا کہ چیچک سے بچنے کا ایک حکمی علاج ہاتھ لگ گیا ؟ الغرض یہ اور اسی قسم کے اور بہت سے سوالات ہین جن کے صحیح اور شافی جواب ملنے کی ضرورت ہے۔ مگر بدنصیبی سے یہ ایسے سوال ہین جن کے صحیح جواب ملنے کی بہت کم اُمید کی جاسکتی ہے۔

استقرائی فلسفہ کی بنا پر ترتیب مقدمات کے جو اصول و قواعد لارڈ بیکن نے اختراع کیے ہین ممکن ہے کہ کوئی نتیجہ نہ حاصل ہوتے دیکھ کے ہم بھی ویسے ہی قاعدے منضبط کرلین۔ اسی طرح کے اصول جیسے کہ قریب قریب ہر شخص کے عمل درآمد مین ہین لیکن ایسے قاعدے اگرچہ صحیح اور سچے ہین مگر اُن کی ضرورت نہین۔ اسلیے کہ اُن سے درا صل صرف وہی باتین معلوم ہونگی جن پر ہم پہلے ہی سے عمل کر رہے ہین۔ ہمارے خیال مین اس امر مین کسی خاص اصول استقرائی کا قائم کرنا غیر ممکن ہے۔ اسلیے کہ اس عمل کو ایک تجربہ کار فیلسوف ایک طریقہ سے کرتا ہے اور ایک ضعیف الاعتقاد بڑھیا دوسرے طریقہ سے۔

اور اسی بنا پر ہمارا خیال ہے کہ بیکن اس بارۂ خاص مین غلطی پر تھا۔ اپنے اسی قسم کے غیر ضروری اصول کی اُس نے اس قدر تعریف کی ہے جس کے وہ درا صل مستحق نہین ہین۔ اُس نے جوش مین آکے یہان تک دعوی کر دیا کہ نامعلوم باتین دریافت کرنے کا جو طریقہ مین نے بتایا ہے اگر اُس پر عملدرآمد کیا گیا تو دنیا مین لوگون

کی جودت طبع زود فہمی اور ذہانت پر بہت کم دارومدار رہ جائے گا۔ اور سب فہن
اور سب عقلین ایک ہی درجے اور ایک ہی سطح پر آجائین گی۔ وہ اپنے فلسفہ کے
استقرائی اصول کو پرکار یا مسطر کے مشابہ بتاتا ہے جن سے مدد لے کے سب
ہاتھ یکسان کام کر سکتے ہین لیکن اگر اصل حقیقت پوچھیے تو یہ اس انگلستانی فیلسوف
کا مبالغہ ہے۔ اور ویسی ہی بات ہے جیسا کہ لِنڈلے مرے نے دعوی کر دیا تھا
کہ جو شخص میری نحو و صرف کی کتاب پڑھے گا ویسی ہی اچھی انگریزی لکھ سکے گا جیسی
ڈرائڈن لکھتا تھا۔ یا جیسا ڈاکٹر واٹلی نے وعدہ کیا تھا کہ جو لوگ میری منطق کو
پڑھین گے ویسا ہی استدلال کر سکین گے جیسا کہ چلنگ ورتھ کیا کرتا تھا۔
اور جو لوگ میری اُس تصنیف کو پڑھین گے جس مین فصاحت و بلاغت اور
معانی بیان کے اصول بتائے گئے ہین وہ برک کی سی معجز بیانی دکھانے
لگین گے۔ ایسے سب دعوے غلط ہوا کرتے ہین۔ چنانچہ بیکن بھی اپنے اُس دعوی
مین غلطی پر ہے۔ اور کوئی کافی ثبوت نہین پیش کر سکتا۔ اُس کے فلسفہ پر بخوبی
عملدرآمد شروع ہو گیا ہے۔ ڈھائی سو برس سے اُس کے اصول کو بہت اچھی
طرح کامیابی و سرسبزی حاصل ہے۔ مگر جیسا اُس نے دعوی کیا تھا سب فہمون کے
برابر اور یکسان ہو جانے کا کوئی ثبوت آج تک نہین ملا۔ ایک احمق اور ایک
عقلمند مین جتنا فرق پہلے تھا اِس وقت بھی موجود ہے۔ اور لطف یہ کہ اُن کا باہمی
فرق اُسوقت اور زیادہ نمایان طور پر نظر آنے لگتا ہے جب وہ اُن جستجوؤن مین
مشغول ہوتے ہین جن مین مستقل استقرا کی ضرورت ہوتی ہے۔ اور جن کے لیے
بالتخصیص بیکن نے اپنے قواعد منضبط کیے ہین۔

قیاس استقرائی کے اجزا کی تحلیل اور اُن کا تجزیہ جس ہوشیاری و لیاقت سے بیکن نے کیا ہے اُس سے اگرچہ اُسکی ذاتی جودت طبع اور ذکاوت و ذہانت کا بہت کچھ ثبوت ملتا ہے مگر ہم اُس کے اِس کام کو بھی کچھ بہت مفید و بکارآمد نہین خیال کرتے۔ اِس قسم کے قیاسات کا موجد جیسا کہ ہم بتا چکے ہین بیکن نہ تھا۔ یہ بھی نہین کہا جا سکتا کہ وہی پہلا شخص ہے جس نے استقرار کے اجزار کو الگ الگ کر کے بتا دیا اور غلطی سے پاک رہا۔ گو اِس سے انکار کرنا ناشکری سمجھا جائے گا کہ اُن امور کو اُس نے اپنے تمام ماسبقون سے زیادہ توضیح و تشریح کے ساتھ بتایا۔ اِس کا بھی پہلا بتانے والا وہ نہین کہ صرف استقرار ہی سے نئی حقیقت اور صحیح ماہیت ظاہر ہو سکتی ہے۔ مگر اِن سب باتون کی ابتدار و ایجاد کو اُس سے چھین لینے کے بعد بھی کہا جا سکتا ہے کہ وہ وہ شخص تھا جس نے سب کے پہلے مناظرہ پسند اور جھگڑالو طبیعتون کو جو مدت ہاے دراز سے بے سود اور بے نتیجہ بحثون اور جھگڑون مین پھنسی ہوئی تھین اُن پیچیدہ اور دشوار جنگلون سے نکال کے صاف راستے اور نئی حقیقت کے ڈھونڈھ نکالنے کی طرف متوجہ کیا۔ اور اِس طرح سے استقرائی فلسفہ کو اُس نے وہ وقعت دے دی جو اِس سے پیشتر اِن غیر مقبول اصول کو کبھی نہین نصیب ہوئی تھی۔ فلسفۂ استقرائی مین بیکن کو جو اصلی منصب حاصل ہے وہ شاید اگر یون کہا جائے تو زیادہ وضاحت سے نظر آ جائے گا کہ وہ اِس سڑک کا بنانے والا نہ تھا۔ اِس راستہ کا پتہ لگانے والا بھی نہ تھا۔ وہ انجنیر بھی نہ تھا جس نے سب سے پیشتر اِس سڑک کی پیمائش کی ہو۔ مگر ہان وہ شخص تھا جس نے سب سے پہلے تمام دنیا کو ایک نہ ختم ہونے والے خزانے کی طرف متوجہ کیا جس سے

لوگ بالکل ناآشنا تھے اور جہان تک پہونچنا صرف ایسی سڑک سے گذر کے ہو سکتا تھا جس پر کوئی لائق و ذی ہوش آدمی بہت کم چلا تھا الغرض لارڈ بیکن نے جو کچھ کیا یہ تھا کہ جس سڑک پر صرف کسانون اور مزدورون کا گذر ہوتا تھا اُس پر اُس نے زیادہ معزز درجے کے لوگون کو چلا دیا۔

اُس کے اصول فلسفیانہ مین سے جو چیز بظاہر اُس کی ہے وہ وہ انجام نتیجہ سے ہے جسے خود اُس نے بھی اپنی طرف منسوب کیا ہے جب نتیجہ معلوم ہو جاے تو ہمارے خیال مین مقدمات مین بھی غلطی کا احتمال نہین رہ سکتا اگر اور لوگ بھی اُسی غرض کے حاصل کرنے کا ارادہ کرتے جس کے حاصل کرنے کی بیکن نے کوشش کی تو ہمین یقین ہے کہ وہ بھی اُنھین اصول کی پابندی کرتے جن کی پابندی بیکن نے اختیار کی ہے سینیکا حکیم کو اِس بات کا یقین دلا دینا بہت دشوار ہوتا کہ ایک ایسا چراغ ایجاد کرنا جو ہوا سے نہ گُل ہو سکے کسی فیلسوف کی عزت کے خلاف نہین علی ہذا القیاس حکیم طامس اکنیاس سے منطقی قضیون کی ترتیب کا کام چھڑا کے اُسے اِس امر کی طرف راغب کرنا کہ بارود ایجاد کرے کم مشکل نہ ہوتا مگر ہمارا دعوے تو یہ ہے کہ یہ دونون مذکورہ حکیم اگر بفرض محال اِن کامون کی طرف متوجہ کرنے جاتے تو اُنھین اصول کو اپنا دستور العمل بناتے جنھین بیکن نے بنایا ہے سینیکا ایک گھڑی بھر کو بھی اِس مین شک نہ کرتا کہ ہوا سے نہ بجھنے والے چراغ کا ایجاد کرنا مختلف تجربات کے سلسلہ ہی سے ہو سکے گا۔ اور طامس اکنیاس کے بھی دل مین کبھی یہ بات نہ آتی کہ اِس امر کے بتانے مین کہ ایک سیر بارود مین کتنے کوئلے کی ضرورت ہے اور کتنے شورے کی اُس کے طرز استدلال یا منطقی اشکال کو کچھ دخل ہے۔ ایسی غلطی جس طرح ارسطو سے نہ ہو سکتی

اسی طرح کسی عام اور معمولی ذہن کے آدمی سے بھی نہ ہوتی۔

صرف نئی حقیقتین دریافت کرنے اور نئی خاصیتون کا پتہ لگانے کے لیے بیکن نے لوگون کو اصول استقرائی سے کام لینے کی رغبت دلائی۔ مگر کچھ اسی پر منحصر نہین عام فیلسوف درکنار شاید اسکول کے لڑکے بھی اپنے دل مین فیصلہ کرسکین گے کہ نئی حقیقتون کا پتہ لگانے کا ذریعہ صرف یہی اصول ہوسکتے تھے تاہم بیکن نے یہ ضرور کیا کہ مقصد حقیقتون کے دریافت کرنے کے لیے اس نے لوگون کو ایک ایسا طریقہ بتا یا جس کی مدد لے کے وہ اصول استقرائی کو اچھی طرح اور ہوشیاری سے برت سکین۔ قدما جو اس سے پیشتر گذرے وہ اپنے ابتدائی اصول ہی سے خوش تھے۔ جن کو انھون نے نہایت محدود کوشش اور بے سلیقگی کے استقرار سے دریافت کر پایا تھا۔ اور ان مین ایسا نقصان کیون تھا؟ اسلیے کہ انکے فلسفہ نے عملی نتایج کو اپنی غرض ہی نہین قرار دیا تھا۔ کیونکہ ان کا فلسفہ صرف دماغی ورزش ذہن کی مشق۔ اور فکر کے منجھنے کے لیے تھا۔ جس شخص کو کوئی نئی کل ایجاد کرنا ہو یا نئی دوا ترکیب دینی ہو اس کا فرض ہے کہ استقلال وصبر کے ساتھ متوجہ رہے۔ آخر تک ثابت قدمی دکھائے۔ اور تجربہ پر تجربہ کرے۔ لیکن وہ شخص جو صرف بحث ومباحثہ ہی سے غرض رکھے یا دعوی کرنے کا کوئی نیا طریقہ ڈھونڈتا ہو اُسے ایسے ضبط وصبر کی ضرورت نہین۔ اور یہی وجہ ہے کہ وہ اُن چھوٹے چھوٹے مقدمات ہی سے راضی رہتا ہے جن کی بنیاد مفروضات پر ہے۔ یا جو نہایت ہی عجلت کے ساتھ تنگ محدود استقرار پر مبتنی ہین۔

پُرانے اسکول والون نے انھین آخر الذکر باتون پر عمل کیا۔ بعض اوقات اپنے اُن لغو اور تنگ محدود مقدمات پر اُنھون نے نہایت نیاقت سے بحث کی۔ اور اپنی اُس غرض پر

استقلال سے قائم بھی رہے مگر وہ غرض کیا تھی؟ کہ بجاے فطرت اور نیچر پر فتحیاب ہونے کے خود بحث پر فتح حاصل کرین ظاہر ہو کہ جتنا منطقی کمال کسی سچے مقدمہ پر استدلال کرنے مین دکھایا جا سکتا ہے اتنا ہی ایک جھوٹے مسئلہ پر بھی ممکن ہی۔ہم تو سمجھتے ہین کہ نئے فلسفہ کے متبع اور لارڈ بیکن کے ہم خیال و پیرو مفید حقیقتین دریافت کرنے کی غرض ملحوظ خاطر رکھنے کے بعد بھی اگر صرف خیالی استقراؤن پر عمارت قائم کرنے کے پیچھے پڑتے تو یقیناً وہ بھی ناکام و نامراد رہجاتے۔

اِس جانب خود بیکن نے اشارہ کیا ہے۔وہ کہتا ہے کہ تمام گذشتہ عہدون مین بھی جبکہ فلسفہ صرف کتب فروشون کی دوکان مین محدود تھا ایجاد و اختراع اور کلین بنانے کا فن ترقی کرتا رہا۔مگر اِس کا سبب کیا تھا؟ ظاہر ہے کہ صنعت و ایجاد والون کو اُس ناقص طریقۂ استقرار سے اطمینان نہ ہوتا تھا جسے ایک فلسفی نے اپنے علم کی غرض قرار دے رکھا تھا۔اچھا تو اسکا کیا سبب کہ کبھی صناع و مخترع کے مقابلہ مین ایک فلسفی زیادہ آسانی کے ساتھ مطمئن ہو جاتا تھا؟ یہ بھی صاف ہے۔صناع کی یہ غرض تھی کہ چیزون کو نئے سانچے مین ڈھالے۔مگر فلسفی صرف لفظون کو نئے سانچے مین ڈھالنے کا شوقین تھا۔

ایک اچھا قضیہ مرتب کرنے منطقی اشکال کے مطابق مختلف مقدمات کے ترتیب دینے یا دلیل کے بنانے مین بالکل صحیح اور غیر ناقص استقرار کی چندان ضرورت نہین ہے مگر ایک اچھا جوتا بنانے مین بغیر اُسکے کام نہین چل سکتا۔لہٰذا صناع اپنی حقیر مگر بکار آمد ضرورتون کے سلسلہ کی وسعت تک ہمیشہ ترجمان حقیقت یعنی نیچر کے مترجم رہے اور خیالی باتون سے کبھی علاقہ نہ رکھا۔مگر جب ایک خاص فلسفہ پیدا ہوا جس کی غرض

ہ کا یہ تھی کہ اپنی طاقت کے جمع کرنے اور انسانی ضرورتون کے پورا کرنے کے لیے
میں امر ایک صحیح حد اور بڑے پیمانے تک کیا جاے جیسے ضلع محدود وسعت اور
تنگ دائرے مین کرتا تھا۔ تو ان مقدمات کی سچائی جو منطقی طور پر زیادہ عظیم الشان
نہ تھے زیادہ وقعت واہمیت کے ساتھ ثابت ہوگئی۔ اور فوراً ناقص اور بے احتیاطی
سے حاصل کیے ہوئے استقراؤن سے جس پر اہل علم کو اپنے خیال مین پورا اطمینان
ہوگیا تھا ضرورتہ ان استقراؤن کے لیے جگہ خالی کی جو زیادہ صحیح واطمینان
بخش تھے۔

فلسفۂ استقرائی کی نسبت جو کچھ بیکن کا مقصود ہے وہ غالباً اس طریقہ سے
بخوبی بیان ہوسکے گا۔ قدیم غور کرنے والون کے اغراض ایسے اغراض تھے کہ
صحیح استقرا کے بغیر بھی حاصل ہوسکتے تھے۔ جس کا یہ لازمی نتیجہ تھا کہ ان علما سے
بصیرت نے استقرائی مقدمات کے ترتیب دینے کی طرف توجہ ہی نہین کی۔ مگر سب
کے خلاف اب بیکن نے لوگون کو اس غرض کے حاصل کرنے پر آمادہ کیا جس کا
سارا دارومدار استقرا ہی تھا۔ اور استقرا بھی کون؟ جو بالکل صحیح اور غیر مشتبہ ہو۔
اس کوشش کی یہ برکت تھی کہ استقرائی عمل پوری احتیاط و توجہ سے بجالایا گیا۔
یہ کوئی دعوے نہین کرسکتا کہ فلسفۂ استقرائی کی نسبت بیکن نے جو کچھ بیان کیا اس
سے اصل حقیقت خوب وضاحت سے آشکارا ہوجاتی ہے۔ بلکہ اگر یہ خیال کیا
جاے تو بھی شاید بیجا نہ ہوگا کہ جن کامون کو اس نے کیا انکی اصلیت دریافت
کرپانے مین اکثر غلطی ہوئی ہے۔ بلکہ پوری طرح وہ خود بھی نہین سمجھا تھا سمجھتا
کیونکر؟ اصل حقیقت تو یہ تھی کہ فلسفیون کے لیے کچھ قواعد منضبط کیے جائین۔

دیہ تھی کہ متعلق مقدمات کی ترتیب مین عمدگی و خوبی دکھائی جائے۔ بلکہ وہ تو صرف اتنی بات تھی کہ لوگون کو اُن مقدمات پر تصرف کرنے کا اسلوب و طریقہ معلوم ہو جاے۔ اور وہ بھی صرف اِس حیثیت سے کہ تمدن انسانی کو وسیع نفع پہونچ سکے ذہن انسانی کو ایک راستہ بتا دینا جو مدت ہاے دراز تک باقی رہ سکے صرف چند شاہنشاہی حوصلون کے ساتھ مخصوص ہے۔ لہذا یہ دریافت کرنا بیجا و بے لطف نہوگا کہ وہ کون سی اخلاقی و دماغی تعلیم تھی جس نے بیکن کو دنیا پر اتنا بڑا اور ایسا وسیع اثر ڈال دینے کے قابل بنا دیا؟ بیکن کے مزاج مین دو باتین ایسی جمع ہو گئی تھین جو کسی طبیعت مین بہت کم جمع ہوتی ہین۔ ایکطرف تو جرائت و دلیری۔ دوسری طرف سنجیدگی و دانائی۔ جو لمبے چوڑے وعدے اُس نے نوع انسانی سے کیے ممکن ہے کہ کسی تنک حوصلہ پڑھنے والے کی نظر مین اُن بیہودہ ہرزہ سرائیون سے زیادہ وقعت نہ رکھتے ہون جن کو کوئی ڈراما لکھنے والا کسی ایسے مشرقی فاتح کی زبان سے ظاہر کراتا ہے جو دولت و حشمت کے نشئے اور الو العزمی و بلند حوصلگی کے جوش مین اپنی ہستی کو بھول کے نصف کے قریب دیوانہ ہو گیا ہو۔ مگر انصاف یہ ہے کہ بیکن نے زبان سے جو کچھ کہا تھا کر دکھایا۔

فلسفہ کی ماہیت ہمارے نزدیک چار لفظون مین بیان کی جاسکتی ہے زیادہ اُمید تھوڑا یقین۔ اِس امر کے تسلیم کرنے پر آمادگی کہ کوئی چیز خواہ کیسی ہی غیر معمولی ہو عمل مین آسکتی ہے۔ اور اِس امر کا یقین کرنے سے گریز کہ کوئی غیر معمولی چیز کبھی عمل مین آچکی ہے یا وقوع پذیر ہو چکی ہے۔ اگر ان اصول

پر ہم غور کرین تو ہمین بیکن کے دلی خیالات مکمل طور پر نظر آجائین گے۔

اسی مزاجی خصوصیت کے مثل بیکن مین خاص قسم کی ذکاوت اور سمجھ بھی تھی انتہا درجہ کی نازک خیالی کے ساتھ وہ اپنے خیالات مین ایسی بے انتہا وسعت رکھتا ہے جیسی کہ اور کسی انسان مین شاید کبھی نہ نظر آئی ہوگی۔ اُس کے مضامین تا بحدے ہین کہ کوئی چیز اُس کی نظر سے مخفی ہی نہ تھی۔ اُسکی سمجھ بعینہ اُس عجیب و غریب طلسمی خیمے کے مثل تھی جو الف لیلہ کی پری بانو نے شاہزادہ احمد کو دیا تھا۔ تہ کر دو تو بچہ کے ہاتھ کا ایک کھلونا یا عورت کے ہاتھ کا سامان زیبائش مگر پھیلا دو تو ایسا وسیع اور اتنا بڑا کہ زبردست سلاطین کے بڑے بڑے لشکر اُس کے نیچے آرام کر سکتے تھے بیکن کی نسبت یہ کہنا تو شاید مبالغہ ہوگا کہ بہ لحاظ اپنی غائر نظر اور تہ کو پہونچ جانے والی فکر کے سب لوگون سے بڑھ گیا تھا۔ مگر ہان اِس مین شک نہین کہ وہ پورے اعتدال کے درجے کو پہونچ گیا تھا۔ اُس کا ذہن اور اُس کے خیالات کی وسعت خود اُسکی تھی جس نظر سے اُس نے علمی دنیا کو دیکھا وہ اُس نظر کے مشابہ تھی جس سے کوئی فرشتۂ مقرب آسمان کے نورانی کوٹھے سے دُنیاوی مخلوق کو دیکھے۔

اُس کے علم کو اورون کے علم سے وہی نسبت تھی اور وہی امتیاز حاصل تھا جو کرۂ زمین کے ایک مکمل نقشہ کو مختلف ممالک کے متفرق نقشون کی کتاب کے مقابل مین ہوتا ہے انگلستان۔ فرانس۔ اور جرمنی وغیرہ کے متفرق نقشون مین اُن ملکون کی سڑکین۔ چھوٹے چھوٹے شہر۔ اور تمام قصبات زیادہ وضاحت سے نظر آسکتے ہین۔ مگر اُن مین جب ہم انگلستان کو دیکھ رہے ہون فرانس کی کوئی چیز نظر نہین آسکتی

اور جب فرانس کو دیکھتے ہون انگلستان کی ہر کیفیت آنکھون سے غائب ہوتی ہے
یارک اور برسل یا ڈنڈی ایڈن اور برگیپ کی وضع و حالت اور فاصلہ معلوم کرنا ہو تو
البتہ ہمین متفرق نقشون سے مدد مل سکتی ہے لیکن اگر ہم فرانس اور مارٹینیک یا
انگلستان اور کیلینڈا کی حالت اور ان ممالک کا فاصلہ دریافت کرنا چاہین تو اُن کی
طرف توجہ کرنا بیکار ہوگا۔ پورے کُرے کے نقشہ پر ہم اپنے پاس پڑوس کے
تمام شہرون اور گاؤن کو نہ پائین گے مگر اُس سے یہ بخوبی دریافت کر سکین گے
کہ دنیا کی تمام سلطنتون مین باہم کیا نسبت ہے اور اُن کی وسعت کتنی ہے۔

بیکن نے اکیس برس کی عمر مین اپنے چچا لارڈ برسلے کو ایک خط بھیجا تھا اُس
مین لکھتا ہے "میرا منصوبہ ہے کہ سارے علم کو اپنا صوبہ بنالون" کوئی اور نوعمر آدمی
بلکہ بہ تعمیم کہا جاسکتا ہے کہ کوئی اور شخص ایسا کہتا تو اُسکی ایسی بیہودہ لاف زنی پر قہقہے
اُڑائے جاتے۔ مگر بیکن اپنے منصوبے مین دُہن کا پکّا تھا۔ اور کوئی نہین کہہ
سکتا کہ جس وسیع حکومت کو اُس نے فتح کرنا چاہا تھا نہین فتح کرسکا۔ ہزارہا بیکن سے
بدرجہا زیادہ بڑھے چڑھے ریاضی دان۔ علماے ہیئات و نجوم۔ کیمیائی ترکیبون کے
واقف کار۔ حاذق طبیب۔ اور نباتات و معدنیات کے مبصر گذرے ہین طبیعیات کا
کوئی فن حاصل کرنے کے لیے کوئی شخص بیکن کی کسی تصنیف کیطرف توجہ نہ کرے گا۔
بعینہ جس طرح وہ شخص جو ایک ہی چھوٹے صوبے کے دو اونٹے گاؤن کا فاصلہ
دریافت کرنا چاہتا ہو سارے کرۂ زمین کے عام نقشہ کی طرف توجہ نہین کرسکتا مگر
جو فن بیکن نے سکھایا وہ کسی خاص امر مین ترقی کرنے یا کسی مخصوص چیز بنانے کا
فن نہ تھا بلکہ وہ فنون کے ایجاد کرنے کا فن تھا۔ جس علم دہر کا بیکن تمام عالم سے

کو سبقت لے گیا وہ علوم کے تمام اقسام کے اصلی رشتون اور اُن کے باہمی تعلقات کا دریافت کرنا تھا۔

بیکن نے اپنے قیمتی خیالات جس وضع سے ظاہر کیے وہ بھی بالکل نرالی تھی حجت اور مناظرہ جن باتون مین مبتلا رہنے کا الزام اُس نے اکثر فلاسفۂ سلف کو دیا ہے اُن چیزون سے اُسے مس بھی نہ تھا۔ اُس بڑے طوفان تعصبات مین جو قدیم الایام سے چلا آتا تھا اِس نے کامیابی کے ساتھ ایک بڑا بھاری انقلاب پیدا کر دیا۔ مگر باوجود اُس کے لڑنے جھگڑنے اور رد و قدح کیجانب کبھی توجہ نہ کی بلکہ اِس بارے مین یہان تک دعویٰ کیا جاسکتا ہے کہ قدما کی تصنیفون کے خلاف اُسکے تمام تصانیف مین ایک جُملہ بھی ایسا نہین ملتا جس مین جرح و تردید کی شان پائی جاتی ہو۔ اِس نے اپنے کُل خیالات اور سارے فلسفہ کے ظاہر کرنے کا بس یہی عنوان رکھا ہے کہ "یہ وہ خیالات ہین جو میرے ذہن مین آئے۔ انھین ترازوے عقل مین تولو۔ اور اِس کے بعد چاہو اختیار کرو چاہو چھوڑ دو"

فرانس کے بادشاہ چارلس ہشتم کی مہم کی نسبت بورجیا نے کہا کہ فرانسیسیون نے مملکت ایطالیہ کو فولادی تلوارون سے نہین بلکہ صرف کھریا کی مدد سے فتح کیا۔ اس لیے کہ کسی مقام پر فوجی قبضہ قائم کرنے کے لیے اُنکو سب سے زیادہ ضرورت اِس امر کی پیش آئی تھی کہ جن مقامات پر قیام کرنا ہو وہان کے مکانون کے دروازون پر کھریا سے نشان بنا دیے جائین بیکن نے اکثر جگہ بورجیا کے اِس قول کو نقل کیا ہے اور پسند کرتا تھا کہ دانائی کی دنیا پر جو فتح اُسے حاصل ہوئی اُس کے لیے اِسی مثال کو پیش کرے۔ اُس کا قول ہے کہ "میرا فلسفہ ایک مہمان عزیز کی طرح آیا ہے۔ دشمن کی

ہاتھ نہین آیا۔ یعنی اُسے مین سنے لڑ جھگڑ کے اور زبان آور یان کر کے نہیں حاصل کیا ہے۔ اُسے (یعنی فلسفہ کو) میرے یہان آنے مین کوئی دشواری نہین پیش آئی کسی قسم کا جھگڑا نہین ہوا۔ اسلیے کہ ہر خیال اپنی وضع وحالت کے لحاظ سے اُسکے استقبال کو تیار تھا"

اِس طرز عمل اور فلسفہ کو اِس شان سے دکھانے مین ہم سمجھتے ہین کہ بیکن نے نہایت ہی دانائی سے کام لیا ہے اُس نے فلسفہ مین جو صلح پسندی کی یہ شان دکھائی اِس کے دو سبب تھے اول تو اسلیے کہ جیسا وہ خود کہتا ہے اُسکے اسکول اور قدمائے مخالفون کے اسکول مین اِتنا عظیم الشان اور زمین آسمان کا فرق تھا کہ کوئی ایسی عام بنیاد نہین ملسکتی تھی جس پر کسی قسم کا ردّ و قدح ہوتا یا مباحثہ کی لڑائی لڑی جاسکتی دوسرے یہ کہ اُسکی طبیعت جو بہ ظاہر نہایت ہی غور پسند اور اِس سے بھی زیادہ دھیمی اور وسیع الخیال تھی نیز بلحاظ اپنی سرشت و مذاق کے اور نیز بہ حیثیت تعلیم و عادت کے زبانی لڑائی کے بالکل مناسب نہین واقع ہوئی تھی۔

گر مناظرے کی شان نہ اختیار کرنے کی وجہ سے یہ نہ خیال کرنا چاہیے کہ اُس کی تحریر کم زور ہے اگرچہ اُس نے اپنے فلسفہ کے ہاتھ مین منطق کا ہتھیار نہین دیا۔ مگر اُس نے اُسے فصاحت و بلاغت کے نہایت ہی اعلی زیور سے آراستہ کر دیا ہے۔ اُسکی فصاحت پر اگرچہ اُس کے عہد کی بدکاری کے مذاق کا رنگ نہین چڑھا ہوا ہے۔ مگر یہ اُسی کے لیے مخصوص تھا کہ اِس پھیکے پن کے ساتھ بھی علم انشا و بلاغت مین اُسے بہت اعلی درجہ مِلا ہے۔ الفاظ پر اُسے حکومت حاصل تھی۔ اور اِس امر مین خاص ملکہ اور کمال تھا کہ خیالات کو نہایت

عمدگی سے سمیٹ کے اور خوب کس کے ایک چھوٹے صندوق مین بند کر دے اور اِس قابل بنا دے کہ بآسانی دوسری جگہ لے جائے جا سکین یا ایک ذہن سے دوسرے ذہن تک منتقل کیے جائین۔ خیالی اور ذہنی چیزون کے لیے وہ جس آسانی سے اور جیسی محسوس تشبیہ پیدا کر لیتا ہے حیرت ناک ہے۔ مثلاً کہتا ہے "ایک مرض متعدی جس وقت بڑھ رہا ہو اور رو بہ ترقی ہو متعدی ہونے کی زیادہ صلاحیت رکھتا ہے بمقابلہ اُس حالت کے جبکہ وہ مرض انتہائی درجۂ ترقی پر پہونچ کے پوری شدت حاصل کر چکا ہو" پھر کہتا ہو "یہ اصول جس طرح علم طب مین صحیح ہے اِسی طرح انسانی اخلاق مین۔ ہم دیکھتے ہین کہ بازاری لُچے شہدے جنکی بدکاریون نے اُنھین مہذب سوسائٹی سے بالکل علٰحدہ کر دیا بمقابل اُن لوگون کے کم مضرت رسان ہین جو بگڑنے لگے ہین اور پوری طرح نہین بگڑ چکے ہین اور جن کے تمام عمدہ اوصاف ہنوز فنا نہین ہونے پائے ہین" ایک ذوق سخن رکھنے والا سمجھ سکتا ہے کہ یہ کس قدر مکمل اور حیرت مین ڈال دینے والی تشبیہ ہے۔

اِسی طرح ایک اور جگہ کہتا ہے "سُرون کا اختلاف دور ہونے کے بعد جب سب سُر مل جائین اور ہم آہنگی پیدا ہو جاے تو موسیقی مین نہایت دلکشی ظاہر ہونے لگتی ہے" پھر اُسکے بعد بتاتا ہے کہ "یہی حالت عشق و محبت کی ہے"

اس مین ذرا بھی شک نہین کیا جا سکتا کہ ہر قسم کی مناسب دلچسپ تشبیہین ڈھونڈھ لانے مین اُسکی طبیعت بہت حاضر اور نہایت تیز تھی۔ تشبیہین دو قسم کی ہوتی ہین ایک تو وہ جو نہایت ہی مکمل ہوتی ہین اور دلائل کا کام دیتی ہین۔ دوسری وہ جو صرف

صرف توضیح یا کسی امر کے ذہن نشین کرنے کی غرض سے بیان کی جاتی ہین عام اہل ہیں کہ کہتی ہی ناقص ہون۔ ہم اِن دونون قسم کی تشبیہون کو اصلی اور خیالی تشبیہون کے نام سے نامزد کرین گے۔ بڑے بڑے نامی گرامی اور مشہور و معروف انشاپردازون مین ایسے لوگ ملین گے جو اِن دونون قسم کی تشبیہون کو ایک دوسرے سے امتیاز نہ کر سکے اور یہی بے امتیازی ایک حد تک ہم بیکن کی تحریرون میں بھی پاجاتے ہین۔ ایرنیوس اور اوریجن جن کا شمار دین عیسوی کے دور اولین کے بڑے مستند دلیون اور ائمہ مین سے اُن کے عہد سے لے کے اِس وقت تک ایک قرن بھی ایسا نہین گذرا جس مین بڑے بڑے علماے ملت عیسوی اور مدعیان علم الٰہیات نے کتب آسمانی کے ادنے ادنے بیانون کو نہایت لغو طور پر نہ استعمال کیا ہو۔ اور اِس غلطی مین محض اسوجہ سے مبتلا ہوئے کہ صحیح تشبیہ اور ناقص تشبیہ مین امتیاز نہ کر سکتے تھے۔

یہ نہایت ہی عجیب بات ہے کہ قدما کی اِس غلطی کو بیکن نے بھی بتایا ہے مگر ایسے الفاظ مین جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ گویا خود اپنے آپ کو بھی اِس مین مبتلا تسلیم کرتا تھا۔ وہ اپنے شاندار الفاظ اور اپنے عالمانہ داب سے کہتا ہے۔ "یہ (تشبیہون مین صحیح امتیاز نکر سکنا) حیلہ جو طبیعتون کا ایک عیب ہے کہ خفیف ذرا سے چیزون کو بہت زیادہ وقعت دا امتیاز دیدین۔ اور بعینہ اِسی طرح یہ رسا اور بے عیب ذہنون کا بھی عیب ہے کہ کم حقیقت و ادنے مثال کو بہت زیادہ وقعت کے ساتھ پیش کرین۔" اِس کے بعد کہتا ہے "یہ آخری میلان طبع جب انتہا درجے کو پہونچتا ہے تو انسان کو اِس امر پر آمادہ کر دیتا ہے کہ اصلی چیز کے عوض اُسکے

سنانے کو پکڑنے لگے۔

باوجود اس عیب کے جو فن تحریر کی دنیا مین ہنر خیال کیا جاتا ہے ہم اس بات کی آرزو نہین کر سکتے کہ بیکن مین مذاق انشا پردازی اس سے کچھ کم ہوتا یعنی ایسی ناکمل تشبیہون کو چھوڑ کے وہ اپنے کلام کا لطف کم کر دیتا۔ اسلیے کہ اگر اُس لُطف نما عیب سے قطع نظر کر لیا جاے جو اُسکے دلچسپ کلام سے حاصل ہوتا ہے تو ہم دیکھتے ہین کہ وہ واقعات کے ایک بہت بڑے وسیع دائرے پر تصرف کرتا ہے اور صرف اِسلیے کہ پوشیدہ حقیقتون کو واضح و آشکارا کر دے۔ جس حقیقت مین لُطف نہ آتا ہو اُسے دلچسپ بنا دے۔ جس سچائی کا اثر دلون پر صرف چند روز کے لیے پڑ سکتا ہو اُسے ہمیشہ کے لیے نقش کر دے۔

بیکن مین شاعرانہ مذاق بھی تھا۔ مگر انشا پردازی کے مذاق کی طرح اُس درجے کو نہین پہونچ گیا تھا کہ استدلالی قوت پر غالب آجاتا۔ اُسکی متحمل و صابر طبیعت کا تقاضا تھا کہ کوئی خیال یکایک اِس قدر غالب آجاتا کہ اُسے مغلوب کر دے۔ اِسی کا نتیجہ تھا کہ اُس نے جب کسی چیز کی طرف توجہ کی تو ذوق صحیح کے تقاضے سے۔ اور علی ہذا القیاس ذوق صحیح کے پہلے ہی روکنے پر فوراً رک بھی گیا۔ لیکن باوجود اِس کے کہ اُس کا ذہن ذوق صحیح کی اطاعت مین ایسے غیر معمولی نمونے دکھاتا ہے۔ اِس سے انکار نہین کیا جا سکتا کہ اُس مین جوش تھا۔

اصل یہ ہے کہ بیکن کی زندگی کا زیادہ حصہ خیالی دنیا مین گذرا تھا۔ ویسی عجیب و غریب چیزین جیسی کہ الف لیلہ کی داستانون مین بیان کی گئی ہین ویسی ہی خیالی عمارتون مین جو الہ دین کے محل سے کچھ بڑھی چڑھی ہوتی تھین۔ اور ویسے ہی

فواروں کے کنارے جو پریزاد کے سنہرے پانی سے زیادہ حیرت انگیز تھے۔ اُس کی سواری رو جیروسے کے ہیپو گرف سے بھی زیادہ تیز تھی۔ اُس کے اسلحہ تاج الملوک کی لکڑی سے بڑھ کے پُر ہیبت تھے۔ اور اُس کے علاج اُن سیب سے بھی زیادہ پُر تاثیر اور اکسیر تھے جس سے الف لیلہ کے شاہزادہ احمد نے اپنی چچا زاد بہن اور معشوقہ کو اچھا کیا تھا۔

لیکن باوجود اِن سب باتوں کے اُسکے خواب پریشان مین کوئی وحشیانہ اور غیر مانوس چیز نہ تھی۔ اور نہ کوئی ایسی بات ملتی ہے جس کو استدلال کی دنیا سے منظوری نہ مِل گئی ہو۔ وہ جانتا تھا اور خوب اطمینان کے ساتھ سمجھ گیا تھا کہ جو رموز نیچر کی کتاب اور قدرت کے صفحوں پر لکھے ہوئے ہین اگر وہ امتداد زمانہ اور صبر کے ساتھ غور کرکے پڑھ لیے جائین تو اُن کے سامنے وہ تمام عجیب و غریب راز جنھین شعرا و افسانہ نویس جادوگرون ہی کی کتاب مین مخفی سمجھتے ہین ہیچ ثابت ہون گے۔ اُس کا خیال ہے کہ اُسکے الفاظ نے اگر انسان کے دل مین اچھی طرح جگہ پیدا کر لی تو چند ہی روز مین ایسا عجیب و غریب اثر یا تماشہ دکھائین گے کہ ضعیف الاعتقادی کے ہاتھون مرلن اور مشائخ کے منترون سے بھی نہ نظر آیا ہوگا۔

یہ خیالی محل اور مقام تھا جہان وہ اپنے خیال کو صرف کرنا چاہتا تھا اُسکے فلسفہ کے رواج کے بعد دنیا جیسی ہو جانے والی تھی اُسکی تصویر کو اپنی آنکھون

ع۔ کہانی کا ایک فرضی جانور جو آدھا گھوڑا اور آدھا گدھ تھا۔ پر وغیرہ رکھتا تھا۔ بہت تیز جاتا تھا۔
عہ یورپ کے مشہور جادوگر تھے۔

کے سامنے کھینچنا وہ بہت پسند کرتا تھا۔ انھین خیالات کو اپنے شاندار الفاظ مین یون تعبیر کرتا ہے کہ "وہ انسانی شاہنشاہی کی قلمرو وسیع ہو جائے گی" اِس موقع کے مناسب ہم اُسکی بہت سی عبارتین نقل کر سکتے تھے لیکن تطویل کے خوف سے چھوڑے دیتے ہین۔ اُن مین سب سے زیادہ دلچسپ وہ سلیمان کا گھر ہے جس کا نقشہ اُس نے اپنی کتاب "نیو اٹلینٹیس" مین کھینچا ہے۔ یہ مشہور بیان غالباً بیکن کے بہت سے معاصرون کے نزدیک اور نیز اکثر ہمارے ہم عصرون کے خیال مین بھی ایک بے عقلی کی لاف زنی یا مسند باد جہازی کے سفرون کا جواب خیال کیا گیا ہوگا۔ مگر سچ پوچھیے تو ان تمام عبارتون مین جو انسان کے ہاتھ سے لکھی گئین کوئی فقرہ اِس قدر ممتاز اور سراسر دانائی نہ ثابت کیا جا سکے گا جس قدر کہ یہ جملہ ہے۔

بیکن کی طبیعت اور سرشت کی تاریخ مین ایک یہ بات بھی نہایت اہم ہے کہ اُسکے قویٰ کس ترتیب سے اور کس طرح اپنے آپکو آگے بڑھاتے اور پھیلتے تھے۔ یہ اُسی کی کوشش کی برکت تھی کہ انسانی کامیابی کے درخت مین پہلے پہل پھل آیا۔ اور ایسا پھل جو ہمیشہ باقی رہیگا۔ لیکن اس کے ماننے مین کسی کو عذر نہ ہوگا کہ اِس درخت مین کلیان بہت دیر کو آئین۔ اگر عام طور پر غور کیا جائے تو خیال محض اور تحقیق کے بڑھنے اور مزاج پکڑنے مین وہی نسبت ہے جو ایک لڑکے اور ایک لڑکی کے بڑھنے قوائے طبعی حاصل کرنے اور بلوغ کے درجہ تک پہونچنے مین ہے۔ خیال کو اپنی خوبیان اور ترقیان حاصل کر لینا اور بارور ہو جانے کے لیے تھوڑا ہی زمانہ درکار ہے۔ اور چونکہ وہ پہلے ہی پختگی حاصل

کرلیتا ہے لہذا اُس مین انحطاط بھی پیشتر ہی سے شروع ہو جاتا ہے بعض چیزون مین تو یہ حال ہے کہ ہنوز پورا کمال بھی نہین حاصل ہونے پایا تھا کہ انحطاط شروع ہوا۔ بہار جاتی رہی اور بالکل پژمردہ و خزان رسیدہ ہوگئین۔ یہی حال لڑکے کے مقابلہ مین لڑکی کے نشو و نما پانے کا ہے۔

ایسا بہت ہی کم ہوتا ہے کہ خیال اور تحقیق ایک ساتھ نشو و نما پائین۔ اور یہ تو بہت ہی کم ہوتا ہے کہ تحقیق کو خیال سے زیادہ نشو و نما ہو۔ یہ خاص بات اگر کہین تھی تو خود بیکن کی ذات مین۔ اپنے بچپن مین عام لوگون کے خلاف وہ بہت ہی دھیما اور خاموش نظر آتا ہے۔ اِس عظیم الشان کام یعنی فلسفہ کی اصلاح و تجدید کا منصوبہ بعض مصنفین کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ پندرہ برس کی عمر سے بھی پیشتر اُسکے دل مین پیدا ہو چکا تھا۔ اپنی پہلی تصنیف پیش کرتے وقت اُس نے اِسقدر دانائی کے ساتھ غور و خوض کیا۔ اور تحقیق مین اِسقدر دقیقہ سنجی ظاہر کی۔ معلوم ہوتا ہے یہ اُس کی زندگی کا سب سے پچھلا اور آخری کام تھا۔ مگر فصاحت و بلاغت۔ شیرین بیانی۔ وسعت الفاظ۔ تکمیل استعارات و تشبیہات کے لحاظ سے دیکھیے تو اُسکی آخر عمر کی تصنیفین بہت بڑھی ہوئی ہین۔

اِس امر کا اندازہ کرنے کے لیے بہتر ہوگا کہ بیکن کی مندرجۂ ذیل دو عبارتون پر غور کیا جائے۔ ۱۶۰۵ء مین اُس نے لکھا تھا: ”حیلہ جو مطالعۂ کتب کو حقیر جانتے ہین۔ سادہ مزاج پسند کرتے ہین اور عقلمند اُس پر عمل کرتے ہین۔ اسلیے کہ خود مطالعہ اپنے اوپر عمل کرنے کی تعلیم نہین دیتا ہے۔ یہ ایک لیاقت ہے جو مطالعہ کے علاوہ ہے۔ اور صرف غور و تعمق سے حاصل ہو سکتی ہے۔ تردید کی غرض سے کتب بینی نہ کرو۔ نہ یقین کرنے کی نیت سے۔ بلکہ اندازہ کرنے اور غور کرنے

کے لیے بعض کتابین صرف مزہ لے لینے کے لیے ہوتی ہین۔ بعض نگل جانے کے لیے۔ اور بعض چبانے اور ہضم کرنے کے لیے۔ کتب بینی ایک کمل انسان بناتی ہے لکھو دنیا طبیعت کو حاضر اور تصنیف انسان صحیح۔ اس بنا پر اگر انسان تھوڑا بھی تصنیف کرے تو اُس کا حافظہ اچھا ہوگا۔ اگر تقریر کرنے کی تھوڑی سی مشق کرے تو جربتہ گو ہوگا۔ اور اگر تھوڑا مطالعۂ کتب کرے تو جن چیزون کو نہ جانتا ہو اُن کا علم حاصل کر لینے مین اچھا سلیقہ مند اور ہوشیار ہوگا۔ تاریخ انسان کو دانا۔ شاعری باندا ق۔ ریاضی چالاک۔ فلسفۂ طبعی گہرا۔ علم اخلاق متین منطق و فصاحت مناظرہ و مباحثہ مین مشاق و ہوشیار بناتے ہین ؎

اب اسکے بعد اُنکی اُس عبارت کو دیکھو جو ۱۶۲۵ء مین شایع ہوئی تھی: ——

کامگاری کتاب عہد عتیق (تورۃ) کی برکت ہے۔ اور بدبختی کتاب عہد جدید (انجیل) کی برکت جو بہت بڑی رحمتون اور خدا کی مہربانی کے واضح نمونون کو ہم سے چھین لیتی ہے۔ تاہم کتاب عہد عتیق مین بھی اگر تم حضرت داؤد کے چنگ کا نغمہ سنو تو ایسے بہت سے مذہبی راگ سننے مین آئین گے جو جنازے کے ساتھ گائے جاتے ہین۔ اور روح القدس کے قلم نے جناب سلیمان کی دولت مندی و خوش اقبالی بیان کرنے کے مقابل حضرت ایوب کی مصیبتین اور اُن کا صبر شکر ظاہر کرنے مین زیادہ محنت کی ہے۔ کامگاری بغیر بہت سے خطرون اور بے لطفیون کے نہین ہے۔ اور یہی طرح نہ بدبختی بغیر بہت سی تسلیون اور امیدون کے ہے۔ سوئی کے کام اور کاڑھنے کے فن مین ہم دیکھتے ہین کہ ایک ماند اور بدرنگ زمین پر شگفتہ اور عمدہ کام بمقابلہ اُس میلے اور بدنما کام کے جو اچھی اور روشن زمین پر

پر بنا ہو زیادہ لطف دیتا ہے۔ لہٰذا دل سے کے شگفتون کا اندازہ نظر کے شگفون سے کر و لیقیناً نیکی قیمتی خوشبوؤن کے مثل ہے جو جتنی زیادہ کچلی اور ملی دلی جائین زیادہ مہکتی ہین۔ اسلئے کہ کامگاری معصیت کو خوب ظاہر کرتی ہے۔ اور بدبختی نیکی کو۔" بکین کی زیادہ شہرت اُس کے ایس سیز (مضامین) کی وجہ سے ہوئی۔ اُسکی معرکہ آرا کتابون "نووم آرگینم" اور "وی ایڈونٹس" کا تذکرہ تو بہت آتا ہے مگر پڑھی کم جاتی ہین۔ اِس سے انکار نہین کیا جا سکتا کہ مذکورہ کتابون نے نوع انسان کی قدیم اور متداول راے پر بہت بڑا اثر ڈالا۔ مگر یہ برکت خود اُن کتابون کی نہین بلکہ اُن کے ایڈیٹون اور راویون کی کوشش کا نتیجہ ہے۔ یہ خیال اگر یون ادا کیا جاے تو شاید زیادہ ذہن نشین ہوگا کہ اِن تصانیف نے اُن عقلون کو حرکت دی جنھون نے ساری دنیا کو حرکت دے دی۔ مگر ان دقیق کتابون کے خلاف یہ عام کامیابی صرف "ایس سیز" ہی مین ہے کہ اُن پر معمولی پڑھنے والون کی نظر پڑتی ہے۔ اور تھوڑی لیاقت والون کی نگاہ کو بھی بکین کی طبیعت کی خوبیان نظر آتی ہین۔

اِن مضامین کے ذریعہ سے گویا اُس نے ایک ظاہری اور عام مذاق کا اسکول کھولا ہے۔ جہان وہ معمولی اور سیدھے سادے آدمیون سے اُنھین کے مذاق کے مطابق اور اُنھین کی زبان مین باتین کرتا ہے۔ اور اِس سادگی و صفائی سے کہ ہر اعلے و ادنے بخوبی سمجھ لیتا ہے۔ پھر لطف یہ کہ اِس اسکول مین وہ بحثین بھی وہی چھیڑتا ہے۔ جن مین سب کو یکسان لطف آتا ہے۔ اِس عام فہم طریقے سے اُس نے اُن لوگون کو جو اِس مین ذرا شک نہین کہ غلط فہمی مین مبتلا ہو کے اُسکی

نسبت غلط رائے قائم کرتے ہیں قابل بنا دیا ہے کہ جدید فلسفہ کے متعلق خود ہی سمجھ کے اُسکے خیالات کا فیصلہ کرین - واقعی بیکن کے "ایسیز" نے دُنیا پر بہت بڑا اثر ڈالا - انھین کی برکت ہے کہ کئی صدیون سے پڑھنے والون کی ایک جماعت عظیم اس امر کی معترف رہی ہے کہ جس شخص نے اُن کے مذاق کی باتون مین اس لیاقت سے بحث کی ہے ہر طرح اور ہر حیثیت سے مدح وثنا کا مستحق تھا -

بیکن کی سب سے اہم تصنیف "نووم آرگنم" کا پہلا مقالہ ہے - جس مین اُسکی عجیب و غریب طبیعت کے تمام خصائص اور اُسکی کل خوبیان نظر آتی ہین کتاب کے ہر حصہ مین ایک پُر لطف مذاق بھی موجود ہے - مگر وہی مذاق جو صرف اس لیے ہے کہ سچائی کو ذہن نشین اور آراستہ کرے - کسی کتاب نے کبھی اصول تحقیق مین ایسا انقلاب عظیم نہین پیدا کیا - اتنے تعصبات کو بیخ و بُن سے اُکھاڑ کے نہین پھینکا - اور اتنی نئی باتین انسان کے سامنے نہین پیش کین جتنی کہ اس ہمیشہ زندہ رہنے والی کتاب نے - پھر اس کے ساتھ نہایت ہی حیرت و استعجاب سے یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ کبھی کسی کتاب مین مباحثہ اور رد و قدح کا اتنا کم جوش نہ تھا - اس کتاب کی نسبت اس جملہ کا کہنا بالکل ٹھیک ہے کہ وہ بجائے لوہے کے صرف کھریا سے فتح کرتی ہے - مسئلہ کے بعد مسئلہ ذہن مین اُترتا چلا جاتا ہے اور اس شان سے کہ کسی فتح یاب حملہ آور کی طرح ذہن مین نہین داخل ہوتا بلکہ نہایت ہی عزیز مہمان کی طرح - ہر دل کسی سچے دوست کے مثل اُسے شوق سے قبول کرتا ہے - اور اگرچہ پیشتر سے بالکل شناسائی نہو مگر ذہن مین آتے ہی مانوس بنجاتا ہے لیکن جو چیز ہمین سب سے زیادہ متحیر کر دیتی ہے اور جسے ہم بیان نہ

کرتے ہین وہ اُس کی جودت ذہن اور اُس کی طبع رسا کی حیرت انگیز لیاقت اور وسیع حکومت ہے۔ یہ معلوم ہوتا ہے کہ جیسے وہ یکایک بغیر کوشش کیے فلسفہ اور سائنس کی ساری حکومت اپنے ہاتھ مین لے لیتا ہے۔ اور گویا گزشتہ موجودہ اور آیندہ تینون زمانون پر حکومت کر رہا ہے۔ گزشتہ دو ہزار سال کی تمام غلطیان اور لغزشین۔ موجودہ عہد کے تمام ہمت بندھانے والے آثار و علامات آنیوالے دور کی تمام روشن امیدین سب اُس کے حکم کی تابع ہین۔

گولی نے جو باوجود فلسفۂ جدید کے مخالف ہونے کے بیکن کا بڑا پُرجوش معترف تھا اپنی ایک مشہور اور نہایت عمدہ نظم مین بیکن کو حضرت موسیٰ کے مثل بتایا ہے جبکہ وہ جبل پسغہ کی چوٹی پر کھڑے ارض موعود کے وسیع مرغزارونکو دیکھ رہے تھے۔ اور یہ حالت تھی کہ پیچھے بالو کے میدان تھے۔ وحشت ناک سناٹا تھا۔ اور کھاری پانی لہرین لے رہا تھا۔ جس مین نسلون پر نسلین غرق ہوگئین اور پتہ نہ لگا۔ یہ پانی اگرچہ ہمیشہ متحرک رہتا ہے مگر کبھی آگے نہین بڑھتا نہ کبھی فصل تیار ہوتی ہے۔ اور نہ کوئی شہر آباد ہوتا ہے۔ الغرض پیچھے تو یہ حالت ہے۔ اور سامنے ایک نہایت ہی اچھی زمین ہے۔ جو ارض موعود ہے جس مین دودھ اور شہد بھرا ہوا ہے۔ لیکن جسوقت حضرت موسیٰ اس ارض موعودہ کا منظر دیکھ رہے تھے سب ہمراہی نشیب مین تھے۔ اور صرف خوفناک ریگزار اور بالو کے ٹیلون کے سوا اُن کی نظر کے سامنے کچھ نہ تھا۔ وہی سراپا وحشت ریگزار جنمین وہ مدت سے خاک اُڑاتے پھرے تھے۔ اور یہ حالت نظر آتی رہی تھی کہ گویا قید ہین۔ اسلیے کہ آسمان کے کنارے چارون طرف نزدیک اور محاصرہ کیے ہوے دکھائی دیتے

تھے۔

ایک مسیحی شاعر کو اختیار ہے کہ جسکی مثال مین جس بڑے سے بڑے شخص کو چاہے لا کے قائم کر دے۔ مگر ہم مسلمان ہین۔ شرک کے دشمن۔ توحید کے دلدادہ اور سچے پیغمبرون کا ادب کرنے والے۔ ہمارا یہ کام نہین کہ لارڈ بیکن کے ایسے شخص کے مقابلہ مین جس پر بہت سے اخلاقی و دینی الزام لگائے گئے اور لگائے جا سکتے ہین حضرت موسی کے ایسے جلیل القدر پیغمبر کو قائم کرین۔ تاہم اس مین کوئی شک نہین کہ دنیا کو جو کچھ ترقی ہوئی۔ سائنس یعنی طبعیات نے جو جو کمال دکھائے اور انسان کو خدا کی وسیع مخلوق پر جو پورا پورا تصرف حاصل ہوا یہ سب لارڈ بیکن ہی کی کوشش کا نتیجہ اور اُسکے پیدا کیے ہوئے عظیم الشان انقلاب کی برکت ہے۔ فلسفہ بہت دنون پہلے سے تھا۔ اور فلسفی بھی ایک سے ایک بڑھ کے باکمال ہوتے آئے تھے۔ مگر تمدن انسانی بلکہ عام طور پر کہا جائے کہ دنیا کو کبھی کسی کے ہاتھ سے اتنا فائدہ نہین پہونچا تھا جتنا کہ بیکن کے ہاتھ سے پہونچا۔

بیکن نے اپنی فلسفہ کے نتیجہ مین جن کامیابیون اور ترقیون کی امیدین ظاہر کی ہین اُن کے اندازہ کرنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے وہ ایک جنت کو خواب مین دیکھ کے اور اُسکی تمنا کر کے مر گیا۔ مگر جس جنت کا خاکہ اُس کے خیال نے کھینچا تھا وہ اُسی کی آرزوؤن کے مطابق بن کے تیار ہو گئی۔ ہم اُس مین بیٹھے ہین۔ کامیابی و سرسبزی کے باغ ہماری آنکھون کے سامنے لہلہارہے ہین معجزنما قوتین ہمارے تابع فرمان ہین۔ مہینون کا راستہ گھنٹون مین طے کرتے ہین۔ جہان تک پوری عمر صرف کر کے بھی نہ پہونچ سکتے تھے منٹون مین اپنی

نہریں بہہ رہی ہیں ۔ ہر قسم کا سامان عشرت ۔ ہر طرح کی دلچسپیاں اور ... سہارا بنا ہوا
بر جمع ہیں ۔ مگر افسوس وہ محسن جس نے اس عمارت کا بنیادی ... کا ... او
جس کی برکتیں قیامت تک انسان کو اس کا احسان مند بنائے رہیں گی ۔

اسلامی تاریخ میں ایک سابق الاسلام صحابی کا تذکرہ ہے کہ کسی ...
کے موقع پر جب ایران کی بے اندازہ اور حلوں کے حوصلے ...
دولت مسجد نبوی میں لا کے رکھی گئی ۔ اور ہر شخص اظہار جوش و مسرت ...
آنکھوں میں آنسو بھر آئے ۔ اور جب اس بے محل رقت کا سبب در...
ہی بیتابی کے ساتھ بولے " اس کام (یعنی تبلیغ دین و اعلاء کلمۃ ...
اور حمزہ نے ایک ساتھ شروع کیا تھا ۔ حمزہ اسی کام کی نذر ہو ...
شہید ہوئے ہیں تو کفن کے لیے اتنا کپڑا بھی نہ تھا کہ پورا جسم چھ...
ایسی چادر میں جسے سر کی طرف کھینچتے تو پاؤں کھل جاتے اور ...
کھینچتے تو سر کھل جاتا لپیٹ کے انہیں آغوش لحد کے سپرد کر ...
میں ہوں کہ روم و عجم کی دولتیں میرے سامنے کھنچی چلی آتی ہیں ۔"

بس بعینہٖ یہی حال بیکن کا ہے ۔ اس نے ایک باغ لگایا ... نے
اور سینچنے کی محنت اس نے اٹھائی ۔ اور اس کے پھل آج ہم کھا رہے ہیں ۔